بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم


# وفاق المدارس العربیہ پاکستان

Wifaq-ul-Madaris-il-Arabia, Pakistan.



مرکزی دفتر: گارڈن ٹاؤن شیر شاہ روڈ مُلتان

فون نمبر: 061-6514525 - 26 - 27


حوالہ نمبر: AM- 10363 -1445/s

تاریخ: 23-03-1445
10-10-2023

## سالانہ امتحان 1445ھ کے لیے
## سنگل داخلہ فیس کی تاریخ میں توسیع

سالانہ امتحان 1445ھ کے لیے داخلہ کی تاریخوں میں تبدیلی ہوئی تھی۔ پہلے سنگل فیس کی تاریخ 30 ربیع الاول تک ہوتی تھی جو کہ امسال 20 ربیع الاول تک کر دی گئی تھی۔ لیکن بعض مدارس کی طرف سے سنگل فیس کی تاریخ میں توسیع کی درخواست پیش کی گئی کہ عرصہ دراز سے سنگل فیس کی تاریخ 30 ربیع الاول چلی آ رہی ہے، امسال پہلی مرتبہ تاریخ تبدیلی ہوئی ہے اور ہمیں داخلہ فیسوں کی تاریخوں میں تبدیلی کی اطلاع نہیں مل سکی۔ لہٰذا امسال حسب سابق 30 ربیع الاول تک سنگل فیس کے ساتھ داخلہ قبول کرنا چاہیے۔

**اس کے پیش نظر حضرت صدر وفاق دامت برکاتہم العالیہ نے بمشورہ حضرت ناظم اعلیٰ وفاق دامت برکاتہم العالیہ، سنگل فیس کی تاریخ میں صرف اس سال 1445ھ کے لیے توسیع کا فیصلہ فرمایا ہے جبکہ دوگنا، تین گنا اور چار گنا شرح کی تاریخیں برقرار رہیں گی۔ تاریخیں درج ذیل ہیں:**

**سنگل فیس:** یکم تا 30 ربیع الاول / 17 ستمبر تا 16 اکتوبر 2023ء

**ڈبل فیس:** یکم تا 10 ربیع الثانی / 17 تا 26 اکتوبر 2023ء

**تین گنا فیس:** 11 ربیع الثانی تا اختتام ربیع الثانی / 27 اکتوبر تا 15 نومبر 2023ء

**چار گنا فیس:** یکم جمادی الاولیٰ تا 15 جمادی الاولیٰ / 16 تا 30 نومبر 2023ء

انہی مقررہ تاریخوں میں آن لائن داخلہ اور بینک میں فیس جمع کروانا لازم ہے نیز داخلہ بمع فیس کا ثبوت دفتر وفاق کو مقررہ تاریخوں میں پہنچنا لازم ہے۔ اس کے بعد کوئی داخلہ قبول نہیں ہوگا۔

والسلام

عبدالمجید
ناظم مرکزی دفتر
وفاق المدارس العربیہ پاکستان